

# ساس بہو میں صلح کا راز

مع

## VCD کی 25 مدنی بہاریں (حصہ سوم)














سبز عمامے والے بزرگ 8

گھر سے TV نکال دیا 14

بدعقیدہ ڈاکٹر کی توبہ 15

عیسائی مسلمان ہوگیا 17

سارا گھرانا عطاری ہوگیا 27




پیشکش: مجلس المدینۃ العلمیۃ (دعوتِ اسلامی)

شعبۂ اصلاحی کتب

مکتبۃ المدینہ

فیضان مدینہ محلہ سوداگران پرانی سبزی منڈی باب المدینہ کراچی

فون:4921389-93/4126999 فیکس:4125858

# ساس بَہُو میں صلح کا راز

مع

VCD کی 25 مَدَنی بہاریں

(حصہ دوم)

**پیشکش :**

شعبہ اِصلاحی کتب

**مجلس اَلْمَدِیْنَۃُ الْعِلْمِیَّۃ** (دعوتِ اسلامی)

ناشر

**مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی**

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ط

نام کتاب: ساس بہو میں صلح کا راز

پیش کش: شعبۂ اصلاحی کتب (اَلْمَدِیْنَۃُ الْعِلْمِیّۃ)

سِنِ طباعت: یکم ربیع الغوث ۱۴۲۹ھ، اپریل 2008ء

ناشِر: مَکْتَبَۃُ الْمَدِیْنہ باب المدینہ (کراچی)

# تصدیق نامہ

تاریخ: یکم ربیع الغوث ۱۴۲۹ھ — حوالہ: ۱۵۳

الحمد للّٰہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ سید المرسلین وعلیٰ اٰلہ واصحابہ اجمعین

تصدیق کی جاتی ہے کہ کتاب

''ساس بہو میں صلح کا راز''

(مطبوعہ مکتبۃ المدینہ) پر مجلسِ تفتیشِ کتب و رسائل کی جانب سے نظرِ ثانی کی کوشش کی گئی ہے۔ مجلس نے اسے عقائد، کفریہ عبارات، اخلاقیات، فقہی مسائل اور عربی عبارات وغیرہ کے حوالے سے مقدور بھر ملاحظہ کرلیا ہے، البتہ کمپوزنگ یا کتابت کی غلطیوں کا ذمہ مجلس پر نہیں۔

مجلس تفتیشِ کتب و رسائل (دعوتِ اسلامی)

8 - 04 - 2008

# فہرست


| نمبر شمار | عنوان | صفحہ نمبر | نمبر شمار | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | اس رسالے کو پڑھنے کی 10 نیتیں | 4 | ۱۶ | گھر سے T.V نکال دیا | 20 |
| ۲ | پہلے اسے پڑھ لیجئے | 5 | ۱۷ | سنجیدہ ہو گئے | 21 |
| ۳ | درودِ پاک کی فضیلت | 6 | ۱۸ | دوبارہ مدنی ماحول سے وابستہ ہو گئے | 22 |
| ٤ | ساس بہو میں صلح کا راز | 6 | ۱۹ | شرکائے اجتماع کی اچھی اچھی نیتیں | 23 |
| ۵ | سبز عمامے والے بزرگ | 8 | ۲۰ | دیدارِ امیرِ اہلسنّت | 24 |
| ٦ | ہاتھوں ہاتھ مدنی قافلے کے مسافر بن گئے | 10 | ۲۱ | ایک عالمِ دین کے جذبات | 26 |
| ۷ | بے نمازی نمازی بن گیا | 11 | ۲۲ | فیضانِ مدینہ کے لئے زمین پیش کر دی | 27 |
| ۸ | اجتماع میں شرکت کی نیت کر لی | 11 | ۲۳ | سارا گھرانہ عطاری ہو گیا | 27 |
| ۹ | دعوتِ اسلامی سے وابستہ ہو گئے | 12 | ۲٤ | فیضانِ مدینہ | 28 |
| ۱۰ | شرکائے اجتماع کی تعداد بڑھ گئی | 13 | ۲۵ | کافر مسلمان ہو گیا | 29 |
| ۱۱ | گھر سے T.V نکال دیا | 14 | ۲۶ | ناچاقی محبت میں بدل گئی | 29 |
| ۱۲ | بدعقیدہ ڈاکٹر کی توبہ | 15 | ۲۷ | دیدارِ امیرِ اہلسنت کی تڑپ | 30 |
| ۱۳ | عیسائی مسلمان ہو گیا | 17 | ۲۸ | انفرادی کوشش | 30 |
| ۱٤ | ایمان کی حفاظت | 18 | ۲۹ | مَدَنی مشورہ | 32 |
| ۱۵ | بہن سدھر گئی | 19 | | | |

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الۡمُرۡسَلِیۡنَ
اَمَّا بَعۡدُ فَاَعُوۡذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیۡطٰنِ الرَّجِیۡمِ ؕ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

# ''امیرِ اہلسنّت'' کے دس حُروف کی نسبت سے اس رسالے کو پڑھنے کی 10 نیّتیں

فرمانِ مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلم: **نِیَّۃُ الْمُؤْمِنِ خَیْرٌ مِّنْ عَمَلِہٖ** ٥ مسلمان کی نیّت اس کے عمل سے بہتر ہے۔(المعجم الکبیر للطبرانی، الحدیث: ۵۹۴۲، ج۶، ص۱۸۵)

**دو مَدَنی پھول:** ﴿۱﴾ بغیر اچھی نیّت کے کسی بھی عملِ خیر کا ثواب نہیں ملتا۔
﴿۲﴾ جتنی اچھی نیّتیں زِیادہ، اُتنا ثواب بھی زِیادہ۔

{۱} ہر بار حَمد و {۲} صلوٰۃ اور {۳} تعوُّذ و {۴} تَسمِیہ سے آغاز کروں گا۔ (اسی صفحہ کے اُوپر دی ہوئی دو عَرَبی عبارات پڑھ لینے سے چاروں نیّتوں پر عمل ہو جائے گا)۔ {۵} حتَّی الْوَسع اِس کا باوُضو اور {۶} قبلہ رُو مُطالَعہ کروں گا {۷} جہاں جہاں ''اللہ'' کا نام پاک آئے گا وہاں عَزَّوَجَلَّ اور {۸} جہاں جہاں ''سرکار'' کا اِسمِ مبارَک آئے گا وہاں صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلم پڑھوں گا {۹،۱۰} حسبِ توفیق اس رسالے کو تقسیم کروں گا اور دوسروں کو یہ رسالہ پڑھنے اور تقسیم کرنے کی ترغیب بھی دلاؤں گا۔

## پہلے اسے پڑھ لیجئے

اَلْحَمْدُلِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ شیخِ طریقت امیرِ اہلسنّت بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرت علاّمہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطّار** قادری رضوی ضیائی دامت برکاتہم العالیہ کی ذاتِ مبارکہ پر **اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ ورسول عَزَّوَجَلَّ و صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کا خاص کرم ہے۔آپ دامت برکاتہم العالیہ کی شخصیت میں ربّ عَزَّوَجَلَّ نے ایسی کشش عطا فرمائی ہے کہ کئی گناہ گار صرف آپ کے نورانی چہرے اور سراپا سنت پیکر کے دیدار کی برکت سے تائب ہو کر نیکیوں پر گامزن ہو جاتے ہیں، نیکو کاروں کی رقتِ قلبی میں اضافہ ہوتا ہے۔آپ کی صحبت اصلاحِ اعمال کا ذریعہ بنتی ہے۔اس پُرفتن دور میں کہ جب میڈیا کی طرف لوگوں کا رجحان بڑھتا جا رہا ہے اور گمراہ کن عقائد و اعمال پر مبنی وی سی ڈیز کی بھرمار ہے، نیکی کی دعوت کو عام کرنے کے مقدس جذبے کے تحت **دعوتِ اسلامی** کے اشاعتی ادارے **مکتبۃ المدینہ** نے **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کے بیانات اور مَدَنی مذاکروں کی (تادمِ تحریر) تقریباً گیارہ VCD,s جاری کی ہیں۔اَلْحَمْدُلِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ اِن وی سی ڈیز کی خُوب خُوب بہاریں ہیں؛ کثیر مسلمانوں کو گناہوں سے توبہ نصیب ہوئی، بہت سے مسلمانوں نے فیشن کی راہ چھوڑ کر سنّتوں پر عمل شروع کر دیا، بدعقیدہ لوگوں کو خوش عقیدگی نصیب ہوئی، کئی کافروں کی اندھیری زندگیاں نُورِ اسلام سے جگمگا اٹھیں، بیماروں کو شفا ملی وغیرہا۔VCD کی 15 بہاریں ایک رسالے ''کرسچین مسلمان ہوگیا'' کی صورت میں شائع کی جا چکی ہیں۔اب ان مَدَنی بہاروں کا دوسرا حصہ بنام ''**ساس بہو میں صلح کا راز**'' پیشِ خدمت ہے۔

شعبہ اصلاحی کتب **مجلسِ اَلْمَدِیْنَۃُ الْعِلْمِیَہ** {دعوتِ اسلامی}

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

# دُرُودِ پاک کی فضیلت

شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت، بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرتِ علامہ مولانا ابوبلال **محمد الیاس عطّار قادری** رضوی ضیائی دامت برکاتہم العالیہ اپنے رسالے ''**ضیائے درودوسلام**'' میں نقل فرماتے ہیں کہ **سرکارِنامدار**، مدینے کے تاجدار، بِاِذنِ پَرْوَرْدگار دوعالَم کے مالِک ومُختار، شَہَنْشاہِ اَبرار صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کا فرمانِ برکت نشان ہے: ''**بروزِ قیامت لوگوں میں سے میرے قریب تر وہ ہوگا جس نے دنیا میں مجھ پر زیادہ درودِ پاک پڑھے ہوں گے۔**'' (ترمذی، کتاب الوتر، ج ۲، ص ۲۷)

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

# (1) ساس بَہُو میں صُلح کا راز

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے ایک اسلامی بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ طویل عرصے سے میری زوجہ اور والدہ یعنی **ساس بہو** میں خُوب ٹھَنی ہوئی تھی۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ زوجہ **رُوٹھ** کر میکے جابیٹھی۔ میں سخت پریشان تھا۔ سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ اِس مسئلے کو کیسے **حل** کروں۔ اِتنے میں **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کے مدنی

مذاکرے کی VCD ''**گھر امن کا گہوارہ کیسے بنے؟**'' میرے ہاتھ آئی۔ موضوع دیکھا تو بڑی امید کے ساتھ یہ VCD خُود بھی دیکھی اور اپنی والدہ محترمہ کو بھی دکھائی اور ایک VCD اپنے سسرال بھی بھیج دی۔ میری والدہ کو یہ VCD اتنی **پسند** آئی کہ انہوں نے اِسے دو بار دیکھا اور حیرت انگیز طور پر مجھ سے فرمانے لگیں: ''**چل بیٹا! تیرے سُسرال چلتے ہیں۔**'' میں نے سُکون کا سانس لیا کہ لگتا ہے جو کام میں بھر پور اِنفرادی کوشش کے باوُجود نہ کرسکا میرے مُرشد **امیرِاہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کے میٹھے میٹھے اندازِ گفتگو نے کر دیا ہے۔

**میرے** سسرال پہنچ کر والدہ صاحبہ نے بڑی محبت سے میری زوجہ کو **منایا** اور اُسے واپس گھر لے آئیں۔ دوسری جانب میری زوجہ نے بھی **مُثبت طرزِ عمل** کا مظاہرہ کیا اور گھر پہنچنے کے بعد دوسرے ہی دن اپنی ساس (یعنی میری والدہ) سے کہنے لگیں: امی جان! میرا کمرہ بہت بڑا ہے، جبکہ دیگر گھر والے جس کمرے میں رہتے ہیں وہ قدرے چھوٹا ہے، آپ میرا کمرہ لے لیجئے اور میں اُس چھوٹے کمرے میں رہائش اختیار کرلیتی ہوں۔'' **الحمدللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ ہمارا گھر جو فتنے اور فساد کا شکار تھا، VCD ''گھر امن کا گہوارہ کیسے بنے؟'' کی برکت سے **امن کا گہوارہ** بن گیا۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

# (2) سبز عمامے والے بزرگ

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے علاقہ اورنگی ٹاؤن کے مقیم اسلامی بھائی کے بیان کالبِّ لباب ہے: ہماری خوش نصیبی کہ مجھ سمیت تمام گھر والے **دعوتِ اسلامی** کے سنّتوں بھرے مَدَنی ماحول سے وابستہ اور شیخِ طریقت **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کے مُرید ہیں۔ صفرالمظفر ۱۴۲۹ھ بمطابق فروری 2008ء میں مجھے عاشقانِ رسول کے ساتھ دعوتِ اسلامی کے **مَدَنی قافلے** میں سفر کی سعادت ملی۔ اسی دوران میں نے 63 دن کا **تربیتی کورس** کرنے کی نیت بھی کی اور نام بھی لکھوا دیا۔ اسی طرح کی اچھی اچھی نیّتیں کرنے کے بعد جب میں گھر پہنچا تو میرے بچوں کی امّی نے بتایا کہ کل شام دونوں بیٹے گھر کے باہر کھیلتے کھیلتے کہیں نکل گئے۔ کافی تلاش کیا مگر نہ ملے۔ **صدمے** سے میرا بُرا حال تھا۔ دل میں طرح طرح کے وسوسے آ رہے تھے۔ میں **رونے لگ گئی**۔ اتنے میں دونوں مَدَنی مُنّے گھر میں داخل ہوئے، انہیں دیکھ کر میری **جان میں جان** آ گئی۔ وہ بہت **گھبرائے** ہوئے تھے۔ جب ان کی حالت ذرا سنبھلی تو بتایا کہ ہم باہر کھیل رہے تھے کہ ایک کچرا چُننے والا شخص (جس کے ہاتھ میں بوری تھی) ہمارے قریب آیا اور آناً فاناً کوئی چیز سنگھائی جس سے ہم

**بے سُدھ** ہو کر گر پڑے اس نے جلدی سے ہمیں بوری میں ڈال لیا۔اس کے بعد ہمیں کسی چیز کا ہوش نہ رہا۔ پھر نہ جانے کتنی دیر بعد جب ہمیں ہوش آیا تو دیکھا کہ ہم بوری سے باہر **زمین** پر پڑے ہیں اور وہ کچرا چُننے والا ہمارے قریب ہی زمین پر پڑا **درد** کے مارے کراہ رہا تھا۔ایسا لگتا تھا جیسے کسی نے اسے بہت مارا ہو۔ پھر ہماری نظر سبز عمامے والے ایک **بُزُرگ** پر پڑی جن کے چہرے سے نُور برس رہا تھا۔ وہ ہمیں تسلی دیتے ہوئے فرمانے لگے: ''بچو! گھبراؤ مت، آؤ میں تمہیں تمہارے گھر چھوڑ آتا ہوں۔'' چنانچہ وہی بزرگ ابھی ہمیں گھر چھوڑ کر گئے ہیں۔ (میری بیوی نے مزید بتایا کہ) میں نے رب تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شُکر ادا کیا اور اس بزرگ کے بارے میں سوچنے لگی کہ ہمارے مُحسن' وہ سبز عمامے والے بزرگ **نہ جانے کون تھے**؟ پھر جب میں نے سونے سے پہلے مکتبۃ المدینہ کی جاری کردہ VCD **''عوامی وسوسے اور امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ **کے جوابات''** لگائی تو جیسے ہی شیخِ طریقت **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کا جلوۂ مبارک دکھائی دیا تو دونوں مَدَنی منّے بے ساختہ پُکارنے لگے: **امّی! یہی تو وہ بزرگ ہیں جنہوں نے ہمیں اغوا ہونے سے بچایا تھا اور گھر تک چھوڑنے بھی آئے تھے۔''**

اس اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ یہ سُن کر میری آنکھوں میں **آنسو** آ گئے اور میں **اللہ** تعالیٰ کا شکر ادا کرنے لگا جس نے ہمیں **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ جیسے ولیٔ کامل کے دامن سے وابستہ ہونے کی سعادت عطا فرمائی۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ علٰی محمَّد

## (3) ہاتھوں ہاتھ مَدَنی قافلے کے مسافر بن گئے

**قطر** کے ایک ذمہ دار اسلامی بھائی کا کچھ اس طرح سے بیان ہے: قطر میں جمعرات کو ایک نئی جگہ پر ہفتہ وار **سنّتوں بھرے اجتماع** کی ترکیب بنائی گئی۔ اس اجتماع میں **مکتبۃ المدینہ** سے جاری ہونے والی **بین الاقوامی اجتماع و اجتماعی اعتکاف** کی VCD دکھائی گئی۔شرکاءِ اجتماع اس VCD کو دیکھ کر بے حد متأثر ہوئے۔ **اَلْحَمْدُلِلّٰہ** عَزَّوَجَلَّ اس VCD کی برکت سے کم و بیش **26 اسلامی بھائیوں** نے ہاتھوں ہاتھ عاشقانِ رسول کے ہمراہ 3 دن کے **مَدَنی قافلے** میں سفر اختیار کیا۔

اللہ کرم ایسا کرے تجھ پہ جہاں میں
اے دعوتِ اسلامی تیری دھوم مچی ہو

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ علٰی محمَّد

## (4) بے نمازی نمازی بن گیا

**رَوات** ( کہوٹہ، اسلام آباد ) کے ایک اسلامی بھائی کا کچھ اس طرح سے بیان ہے کہ میں ایک **بے نمازی شخص** تھا۔ میری اصلاح کا سامان یوں مہیا ہوا کہ میں نے **بین الاقوامی اجتماع واجتماعی اعتکاف** نامی VCD دیکھی ۔ جس میں مدینۃ الاولیاء ملتان شریف میں ہونے والے دعوتِ اسلامی کے **بین الاقوامی سنّتوں بھرے اجتماع** کے رُوح پرور مناظِر دیکھ کر اجتماع میں شرکت کا ذہن بنا۔ چنانچہ میں **بین الاقوامی اجتماع** میں شریک ہوا۔ وہاں پر سنّتوں بھرے اِصلاحی بیانات سُن کر میں نے **نمازوں کی پابندی** کی پکّی نیّت کر لی۔ اجتماع سے واپسی پر میں نے اپنے گھر والوں کو بھی یہ VCD دکھائی ۔ جسے دیکھ کر وہ بھی **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی ماحول سے بے حد متأثر ہوئے۔

مقبول جہاں بھر میں ہو دعوتِ اسلامی
صدقہ تجھے اے ربِّ غفار مدینے کا

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (5) اجتماع میں شرکت کی نیّت کر لی

**پنڈ دادن خان** ( پاکستان ) کے اسلامی بھائی کا بیان کچھ یوں ہے کہ ” **بین**

**الاقوامی اجتماع واجتماعی اعتکاف**'' نامی VCD کو دیکھ کر ہمارے علاقے کے ایک جج صاحب بہت متأثر ہوئے ۔ان کا کہنا تھا میں تو پہلے ہی سے **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کے رسائل پڑھتا ہوں ۔انہوں نے **دعوتِ اسلامی** کے ہفتہ وار **سنّتوں بھرے اجتماع** اور **بین الاقوامی اجتماع** میں شرکت کی بھی نیّت کی ۔اِسی علاقے کے ایک MPA بھی اس VCD کو دیکھ کر بہت متأثر ہوئے ۔

اللہ کرم ایسا کرے تجھ پہ جہاں میں
اے دعوت اسلامی تیری دھوم مچی ہو

صَلُّو ا عَلَی الْحَبِیب !　　　صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ علیٰ محمَّد

## (6) دعوتِ اسلامی سے وابستہ ہوگئے

**بابُ الاسلام** (سندھ) کے شہر عمر کوٹ کے ذمہ دار اسلامی بھائی کے تحریری بیان کا خُلاصہ ہے کہ میں نے مکتبۃ المدینہ سے جاری ہونے والی VCD ''**دعوتِ اسلامی کی جھلکیاں**'' یونیورسٹی کے ایک اسٹوڈنٹ (یعنی طالب علم) کو دی ۔جب اس نے یہ VCD دیکھی تو بہت متأثر ہوا اور مجھ سے کہنے لگا کہ میں تو سمجھتا تھا کہ عمر کوٹ کے چند اسلامی بھائی ہی **دعوتِ اسلامی** کا کل اثاثہ ہیں مگر یہ VCD دیکھ کر پتا چلا کہ آپ کی تحریک دعوتِ اسلامی کا **مَدَنی کام** تو دنیا بھر

کے کئی ممالک میں ہو رہا ہے۔اس نے اسی پر بس نہیں کی بلکہ یہ VCD گاؤں میں کیبل پر چلوادی تا کہ گاؤں کے دیگر افراد بھی **دعوتِ اسلامی** کی شان وشوکت کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیں۔ **الحمدللہ** عَزَّوَجَلَّ وہ اسلامی بھائی اس VCD کی برکت سے گناہوں سے تائب ہو کر **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی ماحول سے وابستہ ہو چکے ہیں اور تادمِ تحریر مجلس رابطہ (دعوتِ اسلامی) کے رُکن ہیں۔انہوں نے **جامعۃ المدینہ** میں درسِ نظامی کرنے کی بھی **نیّت** کی ہے۔

دعوتِ اسلامی کی قَیّوم دونوں جہاں میں مچ جائے دُھوم
اس پہ فدا ہو بچہ بچہ یااللہ (عزوجل) میری جھولی بھر دے

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (7) شرکاءِ اجتماع کی تعداد بڑھ گئی

**بابُ الاسلام** (سندھ) کے ایک ذمہ دار اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ **دعوتِ اسلامی** کے بین الاقوامی **سنّتوں بھرے اجتماع** کی آمد آمد تھی۔عمرکوٹ کی تحصیل کھینسر کے گاؤں پیرانی میں پروجیکٹر کے ذریعے **VCD اجتماع** کیا گیا تو لوگوں نے حیرت کا اظہار کیا کہ ہم تو سمجھتے تھے کہ بدمذہبوں کا نیٹ ورک بہت وسیع

اور مضبوط ہے لیکن یہ VCD دیکھ کر معلوم ہوا کہ **الحمدللہ** عَزَّوَجَلَّ اہلِ حق کی تحریک **دعوتِ اسلامی** دنیا کے تقریباً **66 ممالک** میں مَدَنی کام کر رہی ہے۔ انہوں نے اس VCD میں واضح طور پر **دیدارِ امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ نہ ہونے پر حسرت کا اظہار بھی کیا۔ **الحمدللہ** عَزَّوَجَلَّ اس VCD اجتماع کی برکت سے اس علاقے سے نہ صرف بین الاقوامی **سنّتوں بھرے اجتماع** کے شرکاء کی تعداد میں **اضافہ** ہوا بلکہ مَدَنی کام بھی پہلے سے بڑھ گیا اور اس گاؤں کی تاریخ میں پہلی بار عیدالفطر کے موقع پر **دعوتِ اسلامی** کو مَدَنی عطیّات پیش کئے گئے، اس کے ساتھ ساتھ اسلامی بھائیوں نے قربانی کی کھالیں بھی دعوتِ اسلامی کو دینے کی نیّتیں کیں۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (8) گھر سے T.V نکال دیا

**لاڑکانہ** (سندھ) کے مُقیم ایک اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے کہ میں نے جِیلس بازار (لاڑکانہ) کے رہائشی اسلامی بھائی کو شیخِ طریقت **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کے بیان **''TV کی تباہ کاریاں''** کی VCD تحفے میں

دی۔کم وبیش ایک ہفتے بعد ان سے دوبارہ ملاقات ہوئی تو حیرت اور خوشی کے ملے جلے لہجے میں کہنے لگے: آپ کے پیرو مرشد (یعنی امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ) نے VCD کے ذریعے نہ جانے کونسی پھونک ماری ہے کہ ہمارے گھر کے افراد نے جب سے وہ VCD دیکھی ہے، **الحمدللہ** عَزَّوَجَلَّ پانچ وقت کی **نماز** پڑھنا شروع کر دی ہے اور باہمی مشورے سے گھر سے TV بھی **نکال** دیا ہے۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (9) بد عقیدہ ڈاکٹر کی توبہ

**بابُ الاسلام** (سندھ) کے ایک اسلامی بھائی کا بیان کچھ یوں ہے کہ ہمارا **مَدَنی قافلہ** حیدر آباد سے دَادُو شہر کے قریب ایک گاؤں پیارو گوٹھ پہنچا۔جس مسجد میں مَدَنی قافلے میں سفر کرنے والے **عاشقانِ رسول** کا قیام تھا ،اس کے ساتھ ایک اسپتال بھی تھا۔اس اسپتال کے انچارج ڈاکٹر (عمر تقریباً 40سال) کے بارے میں کسی نے بتایا کہ یہ ڈاکٹر بدعقیدہ لوگوں کی تنظیم سے وابستہ ہے اور اتنا متشدّد ہے کہ اسپتال کے ساتھ مسجد ہونے کے باوجود کافی دُور اپنے ہم عقیدہ لوگوں کے پاس جاتا ہے۔**شرکائے قافلہ** جب جدول کے مطابق

**انفرادی کوشش** کے لئے مسجد سے باہر نکلے تو اس ڈاکٹر کے پاس بھی گئے اور اسے سکھر میں ہونے والے **دعوتِ اسلامی** کے 3 روزہ **سنّتوں بھرے اجتماع** میں شرکت کی دعوت پیش کی۔ اس نے انکار کرتے ہوئے کہا کہ میں تو فلاں تنظیم کے اجتماع میں شریک ہوتا ہوں۔ شرکائے قافلہ واپس آگئے اور ہمت ہارے بغیر وقتاً فوقتاً اس پر انفرادی کوشش کا سلسلہ جاری رکھا۔ دوسرے ہی دن جب انہوں نے اُس ڈاکٹر کو شیخِ طریقت **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کا تعارُف کروایا اور ان کی دینی خدمات کے بارے میں بتایا اور اسپتال میں **VCD اجتماع** کروانے کی ترغیب دلائی تو حیرت انگیز طور پر وہ فوراً راضی ہوگیا۔ اس نے نہ صرف VCD اجتماع میں شرکت کی بلکہ جب دورانِ اجتماع بجلی چلی گئی تو وہ بھاگم بھاگ قریبی ہوٹل سے **جنریٹر** مانگ لایا۔

**VCD اجتماع** کے اختتام پر جب شرکائے اجتماع پر انفرادی کوشش کے دوران اس ڈاکٹر کو سکھر میں ہونے والے **سنّتوں بھرے اجتماع** میں شرکت کی دعوت دوبارہ پیش کی گئی تو وہ ہاتھوں ہاتھ **تیّار** ہوگیا اور اپنا نام بھی لکھوا دیا۔ جب وہ ڈاکٹر سنّتوں بھرے اجتماع میں شریک ہوا تو سنّتوں بھرے **بیانات**، سیکھنے سکھانے کے **حلقوں** اور اسلامی بھائیوں کے **حُسنِ اخلاق** کی چاشنی سے لبریز ملاقات کے

انداز سے بے حد متأثر ہوا اور ایک مَدَنی اسلامی بھائی سے پوچھنے لگا کہ میں دوسرے لوگوں کے ساتھ بھی جاتا رہا مگر ایسا ماحول اور **روحانی سکون** مجھے کبھی نصیب نہیں ہوا؟ اب میں کیا کروں، دونوں جگہ شرکت رکھوں یا کسی ایک طرف ہو جاؤں؟ ابھی وہ اسلامی بھائی جواب دینے کے لئے حکمت بھرے الفاظ کا انتخاب کر رہے تھے کہ وہ ڈاکٹر صاحب خُود ہی کہنے لگے: یقیناً آپ کا جواب یہی ہونا چاہئے کہ مجھے **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی ماحول سے وابستہ ہو جانا چاہئے، اب **اِدھر اُدھر جانے کی حاجت نہیں**۔'' اتنا کہنے کے بعد اس ڈاکٹر صاحب نے اپنے بُرے عقائد سے **توبہ** کی اور اپنا نام شیخِ طریقت **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ سے **مرید** ہونے کے لئے بھی پیش کر دیا۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (10) عیسائی مسلمان ہوگیا

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے علاقہ لیاقت آباد کے ایک بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ میں نے ایک ماڈرن نوجوان کو VCD ''**دیدارِ امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ'' تحفے میں دی۔ اس VCD میں شیخِ طریقت امیرِ اہلسنّت بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرت علامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطّار قادری دامت برکاتہم العالیہ کا چہرۂ

مبارک پہلی بار (واضح طور پر) دکھایا گیا ہے، **حبّ جاہ** کی تعریف اور **ایمان کی سلامتی** کا مختصر بیان بھی اس VCD میں شامل ہے۔ جب اس ماڈرن نوجوان نے یہ VCD دیکھی تو بہت متأثر ہوا اور اپنے گناہوں سے **توبہ** کرلی۔ یہی VCD اس نے انفرادی کوشش کر کے ایک **کرسچین** یعنی عیسائی کو دکھائی تو وہ عیسائی یہ VCD دیکھ کر رونے لگ گیا اور کہنے لگا کہ مجھے **کلمہ** پڑھا کر **مسلمان** کرلو۔ مسلمان ہونے کے بعد اس اسلامی بھائی کے جذبات یہ تھے کہ **کاش! تم یہ VCD مجھے پہلے دکھادیتے تو میں اتنا عرصہ کفر کے اندھیروں میں نہ بھٹکتا پھرتا۔**

صَلُّو اعَلَی الْحَبِیب !　　　صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (11) اِیمان کی حفاظت

**عرب امارات** میں مقیم ایک اسلامی بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ ہمارے یہاں کے ایک اِسلامی بھائی صحیح معلومات نہ ہونے کی بنا پر **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی ماحول سے دُور دُور رہتے تھے۔ کسی نے انہیں VCD ''**ایمان کی سلامتی**'' تحفے میں دی جس میں **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ نے مسلمانوں کو رقت بھرے انداز میں ایمان کی حفاظت کی طرف **توجہ** دلائی ہے۔ یہ VCD دیکھ کر وہ

اتنے متأثر ہوئے کہ کہنے لگے: **''بس آج سے میں دعوتِ اسلامی کا ہوں۔''** پھر انہوں نے اپنے گھر میں **دعوتِ اسلامی** کا اجتماع بھی کیا اور شرکائے اجتماع کو نہ صرف کھانا پیش کیا بلکہ اپنے چہرے پر سنّت کے مطابق ایک مٹھی **داڑھی شریف** سجانے کی نیت کرنے والے 2 اسلامی بھائیوں کو **عمرہ** کروانے کی بھی نیت کی۔

صَلُّوا عَلَى الْحَبِيب ! صلَّى اللّٰهُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (12) بہن سُدھر گئی

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے علاقہ گلشنِ حدید کے ایک اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ پہلے پہل میری بہن اپنے بچوں کے ابو پر **رُعب** جمانے کی عادی تھیں۔ وہ بے چارے کام کاج سے تھک ہار کر جیسے ہی گھر پہنچتے میری بہن کوئی نہ کوئی بہانہ بنا کر ان پر چڑھائی کر دیتیں، وہ بے چارے بے حد سادہ اور شریف تھے، لہٰذا! اپنا سا منہ لے کر رہ جاتے۔ ہم بھی بہن کو سمجھاتے مگر وہ اپنی روش سے باز نہ آتی تھیں۔ **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ پر **اللہ** تعالٰی کی کروڑوں رحمتیں نازل ہوں کہ آپ کی عطا کردہ VCD **''گھر امن کا گہوارہ کیسے بنے؟''** جب میری بہن نے دیکھی، وہ دن اور آج کا دن اس نے کبھی اپنے بچوں کے ابو کے سامنے

**زبان درازی** نہیں کی، **الحمدللہ** عَزَّوَجَلَّ یوں ان کا گھر **امن کا گھوارہ** بن گیا۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب !　　صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (13) گھر سے TV نکال دیا

**عرب امارات** میں مقیم ایک اسلامی بھائی (جن کا وہاں اپنا کاروبار ہے) کا بیان ہے کہ میری دُکان پر ایک **عربی** اسلامی بھائی کا آنا جانا تھا۔ وہ اور ان کے گھر والے تھوڑی بہت **اُردو** بھی جانتے تھے۔ میرے والد صاحب نے اُنہیں **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کے بیان **''TV کی تباہ کاریاں''** کی VCD تحفے میں پیش کی جس میں آپ دامت برکاتہم العالیہ نے بڑے **مشفقانہ** انداز میں مسلمانوں کو TV کی دنیوی واُخروی تباہ کاریوں کا احساس دلانے کے بعد اسے گھر سے نکال دینے کی بھی ترغیب دی ہے۔ اگلے ہی دن جب وہ عربی اسلامی بھائی میری دُکان پر آئے تو حیرت اور خوشی کے ملے جلے لہجے میں کہنے لگے: ''آپ نے مجھے کیسی **سَرِیْعُ الْاَثَر** (یعنی جلد اثر کرنے والی) VCD دی کہ میں یہ VCD گھر دے کر باہر چلا گیا۔ میرے جانے کے بعد سب گھر والوں نے مل کر اس VCD کو دیکھا۔ جب میں واپس گھر آیا تو بچوں کی امّی نے مجھ سے کہا کہ بس اب **اس گھر میں**

**TV نہیں رہے گا** اور بچوں نے بھی اپنا فیصلہ سُنا دیا کہ اب ہم وِڈیو گیمز وغیرہ نہیں کھیلیں گے۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (14) سنجیدہ ہوگئے

**پنجاب** (پاکستان) کے شہر رحیم یار خان کے ذمہ دار اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ ہمارے علاقے کی ایک جامع مسجد میں ۱۴۲۸ھ میں رمضان المبارک کے آخری عشرے کے **اعتکاف** میں کم و بیش 30 نوجوان اسلامی بھائی معتکف تھے۔ اعتکاف جیسی سعادت پانے کے باوجود وہ **مسجد** کا احترام بالائے طاق رکھ کر آپس میں **ہنسی مذاق** اور ایک دوسرے کی **دل آزاریوں** میں مصروف رہتے۔ مسجد کی انتظامیہ اُن کی حرکتوں کی وجہ سے بہت **پریشان** تھی۔

28 رمضان المبارک کو **دعوتِ اسلامی** کے ذمہ دار اسلامی بھائیوں نے اس مسجد میں VCD اجتماع کی ترکیب بنائی۔ اس اجتماع میں **''بین الاقوامی اجتماع و اجتماعی اعتکاف''** کی جھلکیوں پر مشتمل VCD دکھائی گئی۔ اس VCD میں **دعوتِ اسلامی** کی شان و شوکت اور **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کی رقت

انگیز دعا دیکھ کر شرکائے اجتماع اپنے جذبات پر قابو نہ رکھ سکے اور **رونے لگے**، بعضوں کی تو ہچکیاں بندھ گئیں۔اس VCD کو دیکھنے کے بعد معتکفین اسلامی بھائی ایسے **سنجیدہ** ہوئے کہ مسجد کی انتظامیہ حیران رہ گئی اور VCDاجتماع کرنے والے ذمہ دارانِ **دعوتِ اسلامی** کا شکریہ ادا کیا۔**الحمدللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ اس VCD کو دیکھ کر کثیر اسلامی بھائیوں نے **مدنی قافلوں** میں سفر اور سنت کے مطابق اپنی زندگیاں گزارنے کی نیتیں بھی کیں۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (15) دوبارہ مَدَنی ماحول سے وابستہ ہوگئے

**ھند** (بریلی) کے ایک ذمہ دار اسلامی بھائی کے بیان کا لب لباب ہے کہ میں نے مکتبۃ المدینہ سے جاری ہونے والی VCD **"جشنِ ولادت اور دعوتِ اسلامی"** ایک ایسے اسلامی بھائی کو دی جو پہلے **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی ماحول سے وابستہ تھے اور مَدَنی کاموں میں بھی مشغول رہا کرتے تھے،مگر اب نامعلوم وجوہات کی بنا پر مَدَنی ماحول سے دُور ہو چکے تھے۔جب اس اسلامی بھائی نے VCD دیکھنا شروع کی تو دنیا بھر کے مختلف ممالک میں **جشنِ ولادت** کے

موقع پر نکالے جانے والے **دعوتِ اسلامی** کے جلوسوں کے ایمان افروز مناظر دیکھ کران پر رِقّت طاری ہوگئی۔ **الحمدللہ** عَزَّوَجَلَّ **مکمل** VCD دیکھنے کے بعد یہ اسلامی بھائی پھر سے دعوتِ اسلامی کے مَدَنی ماحول سے وابستہ ہوکر **مَدَنی کاموں** کی دُھومیں مچانے لگے۔ان کا کہنا ہے کہ اس VCD کی برکت سے مجھے **دعوتِ اسلامی** کا مَدَنی ماحول دوبارہ نصیب ہوا ہے۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (16) شرکائے اجتماع کی اچھی نیتیں

**پنجاب** (پاکستان) کے شہر رحیم یار خان کے اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے کہ **دعوتِ اسلامی** کے تحت ہونے والے ۱۴۲۸ھ کے آخری عشرے کے اجتماعی اعتکاف میں 27 ویں شب کو **VCD اجتماع** کیا گیا۔جس میں کم وبیش 500 اسلامی بھائیوں نے **"بین الاقوامی اجتماع واجتماعی اعتکاف"** کی VCD دیکھی۔ اس VCD میں بین الاقوامی **اجتماع** اور اجتماعی **اعتکاف** کے رُوح پرور مناظر اور **الوداع ماہِ رمضان** کی پرسوز جھلکیاں دیکھ کر ہر آنکھ اشکبار تھی۔کئی نوجوان اسلامی بھائی تو دھاڑیں مار مار کر رو رہے تھے۔یوں ایک رقت انگیز سماں بندھا ہوا تھا۔شیخِ

طریقت **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ **کا فکرِ آخرت دلانے والا بیان سن کر** کئی نوجوانوں نے پنج وقتہ **نماز** با جماعت پڑھنے اور داڑھی رکھنے کی نیت کی اور کم و بیش 40 اسلامی بھائیوں نے اپنے سروں پر **سبز سبز عمامے** سجائے۔ **الحمدللہ** عزّوجلّ شرکائے اجتماع نے **مدنی قافلوں** میں سفر کرنے کی بھی نیت کی۔ VCD اجتماع کے بعد یہ مکتبۃ المدینہ کے بستے پر یہ VCD خریدنے والوں کا رش ہو گیا۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب !   صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (17) دیدارِ امیرِ اہلسنّت

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے علاقے کھوکھرا پار مَلِیر کے مُقیم اسلامی بھائی کے بیان کا لبِّ لباب ہے کہ میری ہمشیرہ پر تقریباً 15 سال کی عمر میں **جنات** کے اثرات ہو گئے۔ وہ **عجیب و غریب** حرکتیں کیا کرتی مثلاً بیہودہ گالیاں بکنا، کپڑے پھاڑ ڈالنا، گھر میں ہر کسی سے جھگڑا کرنا، برتن توڑنا، گھر کی چیزیں اٹھا اٹھا کر گھر والوں پہ دے مارنا، حتیٰ کہ اپنے جسم کے کپڑے پھاڑ کر گھر سے باہر بھاگنے کی کوشش کرنا۔ ہم اسے بڑی مشکلوں سے قابو کرتے اور ایک کمرے میں بند کر کے باہر سے تالا لگا دیتے۔ جوان بہن کی ایسی **کیفیت** دیکھ کر ہمارا تو جینا دُوبھر ہو گیا۔

بہت علاج کروایا مگر وہ ٹھیک نہ ہوسکی۔ اِنہی اعصاب شکن حالات میں **32 سال** کا طویل عرصہ گزر گیا۔ میری بہن کی عمر 47 سال ہوچکی تھی۔ انہی معاملات کی وجہ سے اُس کی شادی بھی نہ ہوسکی۔ اِسی غم میں بیمار ہونے کے بعد میرے والد صاحب بھی دُنیا سے رُخصت ہوگئے۔ ان کے پیچھے پیچھے بڑے بھائی اور والدہ بھی یہی صدمہ لئے دُنیا سے چلے گئے۔ ان کے بعد ہم تین ہی بھائی تھے جو بہن کے تندرست ہونے سے تقریباً مایوس ہوچکے تھے۔

**اللہ** تعالٰی کی کروڑوں رحمتیں نازل ہوں **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ پر کہ آپ کی بنائی ہوئی تحریک **دعوتِ اسلامی** کے اشاعتی ادارے مکتبۃ المدینہ نے 13 ذوالحجہ 1428ھ کو VCD **''دیدارِ امیرِ اہلسنّت''** جاری کی۔ جس میں پہلی مرتبہ **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کا جلوۂ زیبا واضح طور پر دکھایا گیا ہے۔ یہ VCD میرے بھائی نے گھر پر چلائی اور بہن کو بھی اسکرین کے سامنے بٹھا دیا۔ بیٹھنے سے تھوڑی دیر پہلے تک وہ گالیاں بک رہی تھی۔ لیکن جیسے ہی میرے مرشد **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ اسکرین پر دکھائی دیئے، وہ بالکل خاموش ہوکر دیکھنے لگی۔ جوں جوں وہ VCD دیکھتی جارہی تھی اس کی کیفیت **تبدیل** ہوتی جارہی

تھی۔ اس نے پوری توجہ اور دلچسپی کے ساتھ **مکمل** VCD دیکھی۔ VCD ختم ہونے کے بعد وہ اٹھی اور غسل کرنے کے بعد دو رکعت **نوافل** ادا کیئے۔ اس کے بعد میری بہن کی حالت حیرت انگیز طور پر بغیر کسی علاج کے دن بدن **بہتر** ہوتی چلی گئی۔ اب گھر میں صفائی کرنا، برتن دھونا، کھانا پکانا، گھر والوں کی ضروریات کا خیال رکھنا اُس کے معمولات میں شامل ہے۔ **الحمدللہ** عَزَّوَجَلَّ میری وہ بہن جس کا علاج کہیں نہ ہوسکا **''دیدارِ امیرِ اہلسنّت''** کے طُفیل **مکمل صحت یاب** ہوگئی۔ **اللہ** عَزَّوَجَلَّ میرے مرشد کو درازیٔ عمر بالخیر عطا فرمائے۔ اٰمین بجاہ النبی الامین صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب !　　صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (18) ایک عالِم دین کے جذبات

**پنجاب** (پاکستان) کے شہر اوکاڑا کے ذمہ دار اسلامی بھائیوں کا بیان کچھ یوں ہے کہ ہم نے اپنے شہر کے ایک عالِم دین کو VCD **''دعوتِ اسلامی کی جھلکیاں''** پیش کی۔ وہ یہ VCD دیکھ کر بہت متأثر ہوئے اور اپنے جذبات کا اِظہار کچھ اس طرح سے کیا: ''یہ VCD دیکھنے کے بعد میرا جی چاہتا ہے کہ میں اپنی

ساری کتابیں اٹھا کر **بابُ المدینہ** (کراچی) چلا جاؤں اور **دعوتِ اسلامی** والوں کے ساتھ مل کر **مَدَنی کاموں** میں مشغول ہو جاؤں۔''

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (19) فیضانِ مدینہ کے لئے زمین پیش کر دی

**ہند** کے شہر رتلم (M.P) کے اسلامی بھائیوں کے بیان کا لب لباب ہے کہ ہم نے اپنے شہر کے ایک اسلامی بھائی (جو مالی طور پر قدرے خوشحال تھے) کو VCD ''**بین الاقوامی اجتماع واجتماعی اعتکاف**'' تحفے میں دی۔ وہ یہ VCD دیکھ کر اتنے متأثر ہوئے کہ **دعوتِ اسلامی** کو اپنی زمین مَدَنی مرکز **فیضانِ مدینہ** بنانے کے لئے پیش کر دی۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (20) سارا گھرانا عطّاری ہوگیا

**ہند** کے شہر اندور (M.P) کے اسلامی بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ ہمارے شہر میں ایک گھرانا کچھ غلط فہمیوں کی بنا پر دعوت اسلامی کا سخت مخالف تھا۔ مگر جب انہوں نے VCD ''**بین الاقوامی اجتماع واجتماعی اعتکاف**'' دیکھی تو بہت متأثر ہوئے بالخصوص **الوداع ماہِ رمضان** کے پُرسوز مناظر اور **امیرِ**

**اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کا رِقّت بھرا اَنداز دیکھ کر دھاڑیں مار مار کر رونے لگے اور گناہوں سے توبہ کرکے نہ صرف **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی ماحول سے وابستہ ہوگئے بلکہ **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ سے بیعت ہوکر **عطّاری** بھی بن گئے۔ یہی VCD جب اِندور کے ایک **مفتی** صاحب مدظلہ العالی نے دیکھی تو فرمایا کہ **اس VCD کو تو گھر گھر عام کرنا چاہئے۔**

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (21) فیضانِ مدینہ

**امریکہ** میں مقیم ایک اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ ہمارے یہاں کے ایک ڈاکٹر صاحب نے **دعوتِ اسلامی** کی ویب سائٹ پر VCD ''**دیدارِ امیرِ اہلسنّت**'' دیکھی تو وہ اتنے متأثر ہوئے کہ انھوں نے خُود ہم سے رابطہ کیا اور VCD کے بارے میں تعریفی کلمات ادا کرنے کے بعد کہنے لگے: مجھے معلوم ہوا ہے کہ آپ یہاں پر مَدَنی مرکز **فیضانِ مدینہ** بنانا چاہ رہے ہیں؟'' میں نے اِثبات میں سر ہلایا تو انہوں نے پیش کش کرتے ہوئے کہا: ''آپ **فیضانِ مدینہ** بنایئے اس سلسلے میں ہونے والا **آدھا خرچ میں دوں گا۔**''

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (22) کافر مسلمان ہوگیا

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے ایک مَدَنی اسلامی بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ **دعوتِ اسلامی** کے **جامعۃ المدینہ** غوث الاعظم (منظور کالونی) میں VCD اجتماع کیا گیا۔ جس میں **''جشن ولادت اور دعوتِ اسلامی''** نامی VCD دکھائی گئی۔ جب اس میں غیر مسلموں کو مسلمان کرنے کے مناظر دکھائے گئے تو ایک عیسائی بھی دُور کھڑا باہر ہی سے یہ مناظر دیکھ رہا تھا۔ وہ یہ VCD دیکھ کر اتنا متأثر ہوا کہ **کلمہ پڑھ کر مسلمان ہوگیا**۔ اَلْحَمْدُلِلّٰہِ عَلٰی ذٰلِکَ۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (23) ناچاقی محبت میں بدل گئی

قطر کے ایک ذمہ دار اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ VCD **''گھر امن کا گہوارہ کیسے بنے؟''** ہمارے ہاں بھی پہنچی۔ ہمارے علاقے میں رہائش پذیر ایک اسلامی بھائی کی اپنی زوجہ سے اَن بَن رہتی تھی، چنانچہ وہ طویل عرصے سے **گھریلو ناچاقی** کا شکار تھے۔ جب ان دونوں نے یہ VCD دیکھی تو ان کی ناچاقی **محبت** میں بدل گئی اور وہ خوش وخرم زندگی بسر کرنے لگے۔ **قطر** ہی کے ایک ڈاکٹر

صاحب کا بیان ہے یہ VCD دیکھ کر ایسا لگتا ہے کہ گویا **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ ہمارے باطن کا چور پکڑ پکڑ کر ہمارے سامنے لا کر کھڑا کر رہے ہیں۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (24) دیدارِ امیرِ اہلسنّت کی تڑپ

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے ایک آفیسر اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ میں نے VCD ''دیدارِ **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ'' اپنے آفس میں چلائی تو میرے آفیسر نے بھی اسے دیکھا۔ جب اُس نے اسکرین پر شیخِ طریقت **امیر اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کے جلوے دیکھے تو مجھ سے منت بھرے لہجے میں کہنے لگے: خدارا! مجھے صرف ایک بار **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کے بارگاہ میں لے چلئے، میں اُنہیں قریب سے دیکھنا چاہتا ہوں۔''

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (25) انفرادی کوشش

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے ایک اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ میں اور

میرے بچوں کی امی نے VCD **''دیدارِ امیرِ اہلسنّت''** سونے سے پہلے اکٹھے بیٹھ کر دیکھی۔اس VCD میں **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کی **انفرادی کوشش** کا دل موہ لینے والا اندازِ دلرُبا بھی دکھایا گیا ہے جس میں آپ دامت برکاتہم العالیہ نے **تہجُّد** ادا کرنے کی بھی ترغیب دلائی ہے۔میں بھی اپنی زوجہ کو تہجد پڑھنے کی ترغیب دِلاتا تھا مگر کامیابی نہیں ملتی تھی۔ایک ہی رات میں اِس VCD نے ایسا اثر کیا کہ میرے بچوں کی امی نہ صرف خود **تہجد** میں بیدار ہوئی بلکہ مجھے بھی اٹھایا۔میں سوچنے لگا کہ جو کام میں برسوں میں نہ کرسکا میرے **مُرشِد کے دیدار** نے ایک نشست میں کر دیا۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو! آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ امیرِ اہلسنّت مدظلہ العالی کے VCD بیان اور مدَنی مذاکرے کی کیسی برکتیں ہیں۔ہمیں چاہیے کہ ''مجھے اپنی اور ساری دنیا کے لوگوں کی اصلاح کی کوشش کرنی ہے۔'' کے مدَنی مقصد کے تحت نہ صرف خود ان وی سی ڈیز کو دیکھیں بلکہ دیگر مسلمانوں کو اس کی ترغیب دلا کر ثوابِ جاریہ کے حق دار بنیں۔ **اللّٰہ** تعالیٰ ہمیں دُنیا و آخرت کی ڈھیروں بھلائیاں عطا فرمائے۔آمین بجاہ النبی الامین صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم

# مَدَنی مشورہ

**اَلْحَمْدُلِلّٰہ** عَزَّوَجَلَّ ہم مسلمان ہیں اور ایک مسلمان کے لئے اس کی سب سے قیمتی شے اُس کا اِیمان ہے۔ اِس کی حفاظت کی فکر ہمیں دنیاوی اشیاء سے کہیں زیادہ ہونی چاہیے۔ امام اہلسنّت، عظیم البرَکت، مجدِّدِ دِین وملت **اعلیٰ حضرت الشاہ مولانا احمد رضاخان** علیہ رحمۃ الرحمٰن کا اِرشاد ہے: عُلَمائے کرام فرماتے ہیں جس کو (زندگی میں) سَلْبِ ایمان کا خوف نہیں ہوتا، نَزْع کے وقت اُس کا ایمان سَلْب ہوجانے کا شدید خطرہ ہے۔ (الملفوظ حصہ۴ص۳۹۰ حامد اینڈ کمپنی مرکز الاولیاء لاہور)

**میٹھے میٹھے اِسلامی بھائیو!** نیک اعمال پر اِستقامت کے علاوہ اِیمان کی حفاظت کا ایک ذریعہ کسی **''مرشدِ کامل''** سے بیعت ہوجانا بھی ہے۔ **شیخِ طریقت، امیرِ اَہلسنّت، بانیٔ دعوتِ اِسلامی** حضرت علامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطّار** قادِری رَضَوی دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ سلسلہ عالیہ قادِریہ رضویہ میں مُرید کرتے ہیں اور قادِری سلسلے کی عظمت کے تو کیا کہنے کہ اس کے عظیم پیشوا حضور سیدنا غوث الاعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ قیامت تک کے لئے (بفضلِ خداعزوجل) اپنے مریدوں کے توبہ پر مرنے کے ضامن ہیں۔ (بهجة الاسرار، ص ١٩١، مطبوعة دارالكتب العلمية بيروت) **جو کسی کا مُرید نہ ہو اُسکی خدمت میں مَدَنی مشورہ ہے!** کہ **امیرِ اَہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ **کے وُجودِ مسعود کو غنیمت جانتے ہوئے بِلا تاخیر ان کا مُرید ہوجائے۔** یقیناً مُرید ہونے میں نقصان کا کوئی پہلو ہی نہیں، دونوں جہاں میں اِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ فائدہ ہی فائدہ ہے۔

# مُرید بننے کا طریقہ

**بہت** سے اِسلامی بھائی اور اِسلامی بہنیں، اِس بات کا اِظہار کرتے رہتے ہیں کہ ہم **اَمیرِ اَہلسنّت** دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ سے مُرید یا طالِب ہونا چاہتے ہیں۔ مگر طریقہ کار معلوم نہیں، تو اگر آپ مُرید بننا چاہتے ہیں، تو اپنا اور جن کو **مُرید یا طالب** بنوانا چاہتے ہیں ان کا نام، ایک صفحے پر ترتیب وار مع ولدیت وعمر لکھ کر **عالمی مرکز فیضان مدینہ محلّہ سوداگران پرانی سبزی منڈی کراچی ''مکتب مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ''** کے پتے پر روانہ فرمادیں، تو اِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ انہیں بھی سلسلہ **قادِریہ رَضویہ عطّاریہ** میں داخل کرلیا جائے گا۔ (پتا انگریزی کے کیپٹل حروف میں لکھیں)

E.Mail : Attar@dawateislami.net

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# شادی کی دعوت میں ثواب کمانے کا مَدَنی نُسخہ

**شادی** میں جہاں بہت سارا مال خرچ کیا جاتا ہے وہاں دعوتِ طعام کے اندر خواتین وحضرات میں ایک ایک '' **مَدَنی بستہ** ''(STALL) لگوا کر حسبِ توفیق مدنی رسائل و پمفلٹ اور سنّتوں بھرے بیانات کی کیسٹیں وغیرہ مُفت تقسیم کرنے کی ترکیب فرمایئے اور ڈھیروں نیکیاں کمایئے۔ آپ صرف **مکتبۃ المدینہ** کو آرڈر دے دیجئے۔ باقی کام اِن شاءَ اللّٰہ عزوجل اسلامی بھائی اور اسلامی بہنیں خود ہی سنبھال لیں گے۔ جزاکَ اللّٰہ خیراً۔

**نوٹ:** سوئم، چہلم و گیارھویں شریف کی نیاز کی دعوت وغیرہ مواقع پر بھی **ایصالِ ثواب** کے لئے اسی طرح ''مکتبۂ رسائل کے'' مدنی بستے لگوایئے۔ **ایصالِ ثواب** کے لئے اپنے مرحوم عزیزوں کے نام ڈلوا کر **فیضانِ سنّت، نماز کے احکام** اور دیگر چھوٹی بڑی کتابیں، رسالے اور پمفلٹ وغیرہ تقسیم کرنے کے خواہشمند اسلامی بھائی **مکتبۃُ المدینہ** سے رُجوع فرمائیں۔

---

**VCD** کی مَدَنی بہاریں (حصہ سوم)

## رکشہ ڈرائیور کیسے مسلمان ہوا؟

عنقریب پیش کیا جائے گا۔ اِن شاءَ اللّٰہ عزوجل